**مسٹر اسپیکر** ۔شری کے۔ وی۔ نارائن ریڈی مختصر طور پر تقریر کریں کیونکہ وقت بہت کم ہے ۔

**شری کے۔ وی۔ نارائن ریڈی** ۔ وقت بہت کم ہے ۔ اسلئے میں زیادہ بحث نہیں کرونگا ۔ اس وقت یہ کہنا چاہتا ہوں کہ میں نے لیجسلیٹیو اسمبلی کے اسٹاف کو دو کٹ موشنس دئے تھے لیکن یہاں ایک ہی کٹ موشن ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ بہت سارے ممبرس کو بھی ایسی ہی شکایت ہے ۔ اس طرف توجہ دی جائے تو بہتر ہوگا ۔

**مسٹر اسپیکر** ۔ انٹراڈکشن ( Introduction ) میں وقت ختم ہو جائے گا ہے اسلئے موضوع پر بحث کی جائے ۔

**شری کے۔ وی۔ نارائن ریڈی**۔ہمارے سست رفتار، دائم المریض اورکاهل الوجود پبلک ورکس ڈپارٹمنٹ کو قائم کرکے ۸۴ سال ہوئے ہیں ۔ اس ڈپارٹمنٹ کی جانب سے سدی پیٹھ میں جو کام ہوا ہے اسکو میں بیان کرنا چاہتا ہوں ۔ ہمارے پاس نہ بارش زیادہ ہوتی ہے اور برف گرتی ہے ۔ لیکن اسکے باوجود پی ۔ ڈبلیو ۔ ڈی نے جو کام کیا ہے وہ قابل اعتراض ہے ۔ گوداوری ویالی اسکیم ( Godavarı Valley Scheme )اور اس قسم کے طویل المدت چند بڑے پیمانے کے پراجکٹس کے مختلف حصوں میں بن رہے ہیں ۔ لیکن اس وقت میں صرف اپنی کانسٹیٹیوانسی راج گوپال پیٹھ جس میں ۸۷ مواضعات ہیں اس کا ذکر کرونگا ۔ سدی پیٹھ اور بالخصوص حلقه راج گوپال پیٹھ میں بارش کم ہوتی ہے ۔ میرے وہاں دورہ کرنے پر معلوم ہوا کہ اس وقت ۱۲۰ تالاب شکستہ حالت میں ہیں ۔ اب اگر اسکا حساب نکالا جائے تومعلوم ہوگا کہ ۸۷ مواضعات میں ۱۲۰ تالاب شکستہ ہیں تو پورے ریاست کی کیا حالت ہوگی ۔ تذکرہ کرنے کا موقع نہیں تلنگانہ اور مرہٹواڑہ دونوں حصوں کی یہی حالت ہے ۔ ذرائع آب پاشی کے جو انتظامات ہوئے ہیں ان میں ۹ اسکیمیں ہیں۔ لیکن سدی پیٹھ کےلئے کوئی اسکیم نہیں ہے ۔ اس وقت میں کڈم اریگیشن یا گوداوری اسکیم کا جس پلان سےتعلق ہے اسکے متعلق کچھ نہیں کہہ رہا ہوں بلکہ میں یہ چاہتا ہوں کہ جو تالاب شکستہ ہیں انکو درست کیا جائے تاکہ وہاں کے باشندوں کےلئے یہ انتظامات مفید ثابت ہوں ۔ اگر اسپیکر صاحب اجازت دیں تو میں جنرل طور پر ریاست کے متعدد اسکیمات کے متعلق بحث کرنا چاہتا ہوں ۔

**مسٹر اسپیکر** ۔ جوکٹ موشن موو کیا گیا ہے صرف اسی پر تقریر کریں ۔

**شری کے۔ وی۔ نارائن ریڈی** ۔ چونکہ اسپیکر صاحب کی اجازت نہیں ہے اسلئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں ۔

**شری مہدی نواز جنگ** ۔ میری توجہ میں ٹاؤن پلاننگ ڈپارٹمنٹ اور واٹر سپلائی ڈپارٹمنٹ لائے گئے ہیں ۔ میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ ڈسٹرکٹ واٹر سپلائی اور میونسپل سروے کا تعلق پی ۔ ڈبلیو ۔ ڈی ۔ سے نہیں ہے بلکہ لوکل سلف گورنمنٹ سے ہے ۔

شری کنٹا رام ریڈی ( نلگنڈہ - عام ) - اسپیکر سر - یہ ایک روپیہ کا کٹ موشن اس لئے لایا گیا ہے کہ حکومت کی توجہ میں تالابوں کی حالت لائی جائے - یہ بات مسلمہ ہے کہ محکمہ آبپاسی جو ٹیکس کا کام کرتا ہے اس میں کافی کرپشن ہے - اسکی وجوہات کیا ہیں اور اسے کسطرح درست کیا جاسکتا ہے میں اسکے متعلق کچھ کہونگا -

محکمہ آبپاسی ٹیکس کے ریپرس اور مینٹیننس ( Maintenance ) کا جو کام کروا ا ہے وہ گتہ داروں کے ذریعہ انجام پاتا ہے جنہیں رعایا سے کوئی دلچسپی یا ہمدردی نہیں رہتی - اور رعایا کو یہ بھی معلوم نہیں ہوتا کہ انکے گاؤں کا تالاب گورنمنٹ درست کروارہی ہے ، یا سوارہی ہے - اسلئے رعایا اس بارے میں نہ تو کام کی نگرانی کرسکتی ہے اور نہ کوئی ضروری اور مفید مشورہ دے سکتی ہے - گتہ دار بس مانے کام کرتے ہیں - تالاب کے کٹوں میں جب گنڈیاں ( గండ్లు ) بڑھجاتی ہیں اور انکی درستگی کا کام گتہ داروں کو دیا جاتا ہے تو وہ کٹہ کا لیول کم کرکے پیسے حاصل کرلیتے ہیں - اس میں شک نہیں کہ حکومت بجٹ میں اس کے لئے گنجائش تو رکھتی ہے اور روپیہ خرچ بھی کرتی ہے - لیکن کام ٹھیک طور پر انجام نہیں پاتا - کنٹراکٹرس ۳ سے ٥ فیصد سود پر رقم حاصل کر کے کام انجام دیتے ہیں - جس سے یہ صاف ظاہر ہوتا ہے کہ وہ کام ٹھیک طور نہ کرکے بغیر گورنمنٹ سے گتہ کی رقم حاصل کرلیتے ہیں - اسلئے میں یہ کہونگا کہ یہ کام عوام کی مرضی سے ہونے چاہئیں تاکہ وہ بھی کام کی جانچ کرسکیں - اکثر مقامات پر ایسا بھی ہوتا ہے کہ گاؤں کے لوگ گورنمنٹ کو تالاب درست کرنے کے لئے توجہ دلاتے ہیں - لیکن گورنمنٹ وقت پر توجہ نہ کرنے کی وجہ سے وہاں کی اراضیات کے لوگ اپنی طرف سے تالاب کو درست کروالیتے ہیں - مگر گورنمنٹ بعد میں انکو یہ خرچہ ادا نہیں کرتی اور یہ کہتی ہے کہ ہمکو اطلاع نہیں دی گئی - اگر رعایا گورنمنٹ کی منظوری کا انتظار کرتی رہے تو موسم گزر جاتا ہے -

تالابوں اور نہروں کی درست کروانے کے لئے بھی بجٹ میں روپیہ رکھا جاتا ہے - لیکن کام برابر نہیں کیا جاتا - بارش کے موسم میں تو پانی تالاب میں جمع ہوجاتا ہے اور اسکی برآورد بناکر عہدہ دار متعلقہ اور گتہ دار رقم حاصل کرلیتے ہیں - چنانچہ مثال کے طور پر میں یہ کہونگا کہ سنہ ٦ ٥ف میں یہ ریپرزنٹیشن ( Representation ) کیا گیا تھا کہ پانگل کے تالاب کی نہر جسکا نام آصف نہر ہے اسکا نالا ناقص ہے - خصوصاً پولس ایکشن کے بعد نالے پر اتنے تومڑ رکھے گئے ہیں کہ پانی نہیں آتا ہے - اگر آتا ہے تو استعمال بھی نہیں ہوسکتا - نالہ خراب ہونیکی وجہ سے دویلہ کے نزدیک جو کٹہ بنایا گیا ہے اس سے پانی ضائع ہوتا ہے - نالہ درست نہ ہونے کی وجہ سے ہر سال غیر معمولی بارشوں میں تالاب بھرجاتا ہے - اسکا ایاکٹ ٥ ١ سو ایکر ہوتا ہے اور اس سے گرو مور فوڈ ( Grow more food ) میں بھی مدد ملسکتی ہے - لیکن اس کا مینٹیننس ( Maintenance ) برابر نہیں ہوتا - میں حکومت کو اس جانب توجہ دلانا چاہتا ہوں - کرپشن زیادہ ہونے کی وجہ سے عہدہ داران متعلقہ برابر سپروائز ( Supervise ) نہیں کرسکتے اور اپنا اپنا کمیشن گھٹ کرلیتے ہیں - آئندہ

کے لئے میں حکومت سے کہونگا کہ ٹیکس کے ریپرس ( Repairs ) کا کام ایک پبلک کمیٹی کے ذریعہ کروایا جائے - اسلئے کہ اگر رعایا محکمہ آبپاشی سے کسی تالاب کے بارے میں کچھ کہتی ہے تو محکمہ سے کہا جاتا ہے کہ تمہارا کیا تعلق ہے ؟ اسلئے رعایا کچھ مداخلت نہیں کر سکتی - میں کہونگا کہ گورنمنٹ جب بجٹ میں روپیہ رکھتی ہے تو اسکے خرچ کرنے میں پراپر سپرویژن ( Proper Supervision ) بھی ضروری ہے - اگر پبلک کی نگرانی رکھی جائے تو کام صحیح طور پر انجام پاسکے گا ورنہ یہ ہوگا کہ جسطرح اب تک پہلے کے لوگ یہ رقم کھاتے آئے ہیں ویسے ہی کھاتے رہینگے -

شری مہدی نو ازجنگ - آنریبل ممبر نے جس گاؤں کا حوالہ دیا کیا اسے مکرر فرمائینگے ؟

شری کشتا رام ریڈی - یہ پانگل کے تالاب کا ذکر ہے جو نلگنڈہ سے ایک میل کے فاصلہ پر واقع ہے - سررا اسماعیل کے زمانے سے ہم توجہ دلاتے آرہے ہیں - سنے ہیں کہ اس پر مینٹیننس کے لئے خرچ ہوتا ہے - لیکن کوئی کام نہیں ہوتا -

شری اے - راج ریڈی - (سلطان آباد) - مسٹر اسپیکر سر - مجھے میجر پراجکٹس ( Major Projects ) کے بارے میں کچھ عرض کرنا ہے - گورنمنٹ آف انڈیا نے فائیو ایر پلاننگ ( Five Year Planning ) کا پروگرام بنایا ہے جسکے لحاظ سے بعض پراجکٹس جلد از جلد تعمیر کرنے کے بارے میں گورنمنٹ آف حیدرآباد کو جو ہدایات دئے گئے ہیں اس کے مطابق عمل نہیں ہورہا ہے - آرڈرس یہ تھے کہ تنگبھدرا پراجکٹ ، راجولی بنڈہ پراجکٹ اور دیگر پراجکٹس پر اس سال یعنی سنہ ۵۲-۱۹۵۳ء میں نو اعشاریہ کچھ کروڑ روپیہ خرچ کیا جائے - لیکن اسکے باوجود بجٹ میں ہم دیکھتے ہیں کہ سنہ ۵۲-۱۹۵۳ء کیلئے چھ اعشاریہ کچھ کروڑ روپیہ رکھا گیا ہے - اس طرح سنٹرل گورنمنٹ پلاننگ کے لحاظ سے تنگبھدرا پراجکٹ پر تقریباً دو کروڑ روپئے کم خرچ کئے جارہے ہیں - اسی سے راجولی بنڈہ پراجکٹ پر ایک کروڑ کی بجائے ۶۰ لاکھ روپیہ رکھا گیا ہے - اسی طرح دوسرے مدات بھی ہیں جن میں بہت کم رقوم رکھی گئی ہیں - میں یہ کہونگا کہ جب ہم غور و خوض کے بعد ان پراجکٹس کو ضروری سمجھتے ہیں اور ان پر صرفہ کا اندازہ لگاتے ہیں تو اس میں کمی کس لئے کی جاتی ہے ؟ یہ فائیو ایر پلان کا پہلا ہی سال ہے اور پہلے ہی سال میں کمی - آپ خود ایک پلان بناتے ہیں پھر اسمیں کمی کرنے کی کیا وجہ ہے ؟ کیا یہ گلومی پکچر ( Gloomy picture ) نہیں ہے ؟ آپ اس بجٹ میں جاگیرداروں کیلئے تو ایک کروڑ روپیہ رکھتے ہیں اور ۱۸ کروڑ روپیہ دینا چاہتے ہیں - اسکے بعد آنریبل چیف منسٹر کہینگے کہ وطنداروں کو بھی معاوضہ دینا ضروری ہے - آپ کتنوں کو ایسے معاوضے دیتے جائینگے ؟ ایسے کاموں کیلئے تو آپ کے پاس گنجائش ہے - دیعہ آمدنی ہے - میں کہونگا کہ اگر یہی لیل و نہار رہیں ، یہی سلسلہ جاری رہے ، تو آپ کا یہ پلان صرف کاغذی پلان ہوکر رہجائیگا - اور آپ کے یہ خواب کبھی پورے نہوسکینگے - ممکن ہے آپ کہدیں کہ اس سال اتفاق سے رقم فراہم نہوسکی - لیکن آئندہ بھی آپ سے پوری رقم دینے کی کسطرح توقع کی جاسکتی ہے ؟ یہ بات تو خوشی کی ہے کہ ہمارے پاس پراجکٹس کے پلانس ہیں - لیکن یہ پراجکٹس کس کیلئے تیار

ہو رہے ہیں ؟ نظام آباد میں پراجکٹ ہے لیکن کیا ان اراضیات کو جو جنگل کے ہیں تری میں تبدیل کرنے کیلئے توجہ دی جارہی ہے ؟ اس حیدرآباد میں جس کا ڈھانچہ فیوڈل ہے میجر لینڈ ریفارمس کے بغیر وہ کونسی بنیاد ہے جس کی بنا پر زیادہ غلہ اگاؤ کی مہم کو آپ پورا کرنا چاہتے ہیں ؟ وہ کسان جو غریب ہیں کیا وہ اس سے فائدہ اٹھاسکتے ہیں ؟ سماج کے اس ڈھانچے کو بدلنے کی پہلے ضرورت ہے ۔ میں یہ کہونگا کہ ایسے بڑے پراجکٹس کے ساتھ ساتھ سائمل ٹینیسلی ( Simultaneously ) لینڈ ریفارمس بھی آنے چاہئیں ۔ اس سے آپ کو بھی زیادہ سے زیادہ پیداوار حاصل ہوگی ۔ اور اس پر خاص توجہ کی ضرورت ہے ۔ اگر ایسا نہ کیا جائے تو اسکا مطلب یہی ہوگا کہ اس ہاتھ سے دیکر آپ اس ہاتھ سے لے رہے ہیں ۔ جب تک محنت لوٹنے کا طریقہ جاری رہیگا اسوقت تک صحیح نتیجہ برآمد ہونا ناممکن ہے اور یہاں چین کا نقشہ نہیں بنسکتا ۔ آپ کوآپریشن ( Cooperation ) چاہتے ہیں ۔ لیکن صرف کوآپریشن کہنے سے حاصل نہیں ہوتا ۔ جب تک کہ حالات نہ پیدا کئے جائیں اس وقت تک صحیح نتائج ممکن نہیں ۔

پی ۔ ڈبلیو ۔ ڈی ۔ کے متعلق میں اس سے پہلے سررشتہ کے علم میں کچھ ضروری باتیں لاچکا ہوں ۔ یہاں دو صیغے آئی ۔ بی ۔ اور سی ۔ بی ۔ ہیں جو ایک ہی آفیسر کے تحت چلتے ہیں ۔ گور والا کمیٹی کی سفارشات میں بھی اس جانب توجہ دلائی گئی ہے ۔

چونکہ وقت ختم ہوچکا ہے اسلئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں ۔

مسٹر اسپیکر ۔ اب چار بج چکے ہیں ۔ ہاؤس اڈجورن ( Adjourn ) ہوتا ہے ۔ ساڑھے چار بجے ہم پھر ملینگے ۔

The House then adjourned for recess till Half Past Four of the Clock.

The House reassembled, after recess, at Half Past Four of the Clock.

[Mr. Speaker in the Chair]

شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے ۔ مسٹر اسپیکر سر ۔ اڈجرنمنٹ موشن (Adjournment motion) کے سلسلہ میں جو رولس ( Rules ) ہمارے لیجسلیچر ( Legislature ) کے ہیں اسکے رول نمبر ۱۰۰ میں یہ بتایا گیا ہے کہ دو گھنٹہ پہلے اڈجرنمنٹ موشن لایا جاسکتا ہے ۔ لیکن آپ نے فرمایا کہ بجٹ سیشن میں اڈجرنمنٹ موشن نہیں لایاجاسکتا تو میں عرض کرونگا کہ ایسا ہے میں رولس واضح کردئے جائیں تا کہ آئندہ اڈجرنمنٹ موشن پیش کرنے میں سہولت رہے ۔

مسٹر اسپیکر ۔ اڈجرنمنٹ موشن کے متعلق میں نے پہلے بھی کہا تھا کہ بجٹ سیشن کے دوران میں جو اڈجرنمنٹ موشن آیا اوسمیں تاخیر ہوئی تھی ۔ اور یہ جو حوالہ دیا گیا

ہے رول نمبر ۱۰ کا اس لحاظ سے بھی یہ موشن پراپر فارم ( Proper form ) میں نہیں تھا اور محض لیٹر ( Letter ) کی حیثیت سے آیا تھا - چونکہ یہ ایک ٹیکنیکل پائنٹ ( Technical Point ) تھا اس لئے میں نے اسکی وضاحت نہیں کی تھی - خیر اسکے بارے میں اب زیادہ بحث نہیں ہوگی - بات در اصل یہ ہے کہ اڈجرنمنٹ موشن کے سلسلہ میں جو کنوینشنس یا رولس ہیں ان کے لحاظ سے اڈجرنمنٹ موشن لایا جائے - چونکہ اگر بحث کے بارے میں ڈسکشن ہورہا ہو تو یہ موشن نہیں لایا جاسکتا - اسکے علاوہ اس میں ایک دو دن کی تاخیر بھی ہوئی تھی - یہ البتہ صحیح ہے کہ حالات معلوم کرنے کے لئے ٹائم دیا جائے - ان چیزوں کا لحاظ کرتے ہوئے دیکھا جائیگا کہ اڈجرنمنٹ موشن کی اجازت دیجائیگی یا نہیں -

**श्री. लक्ष्मीनिवास गनेरीवाल** :— यह जो डिमाड पेश किया गया है अुसमे "चीफ अिलेक्ट्रिकल अिन्स्पेक्टर" के शब्द अिस्तेमाल किये गये है । मै चाहता हू की ऑनरेबल मिनिस्टर अिसकी अेक्सप्लेन (Explain) करे ताकि हम समझ सके।

**مسٹر اسپیکر** - یہ پائینٹ میں سمجھتا ہوں کہ اسی وقت پیش ہونا چاہئے تھا جبکہ ڈیمانڈ رکھا گیا تھا - لیکن اگر آپ چاہتے ہیں تو پی - ڈبلیو - ڈی - مسٹر اسکی وضاحت کردینگے -

**श्री. लक्ष्मीनिवास गनेरीवाल** — मै ऑनरेबल मिनिस्टर से दरखास्त करूगा की चीफ अिलेक्ट्रिकल अिन्स्पेक्टर के लिये अेक लाख सात हजारका डिमाड रखा गया है अुसकी वे वजाहत फरमा दे।

**شری مہدی نواز جنگ** - ریکویزیشن ایکٹ ( Requisition Act ) کے تحت چیف الکٹریکل انسپکٹر ایسا عہدہ دار ہے جس کے ذمہ کارخانوں معدنیات سینماؤں اور عوام کے گھروں میں جو انسٹالیشنس ( Installation ) ہوتے ہیں انکی نگرانی ہوتی ہے - ان کے پاس اسٹاف ( Staff ) ہوتا ہے جس میں ایسے لوگ ہوتے ہیں جنہوں نے انسٹالیشن اور وایرنگ وغیرہ کی خاص طور پر ٹریننگ حاصل کی ہو - یہ لوگ دیکھتے ہیں کہ انسٹالیشن اور وائرنگ وغیرہ صحیح طور پر ہوئی ہے یا نہیں -

**శ్రీ కె. వెంకయ్య** :

అధ్యక్ష మహాశయా,

ఈ పి డబ్ల్యు డి ని గురించి మాట్లాడేటప్పుడు నాకు చిన్ననాటి కొన్ని విషయాలు జ్ఞాపకం వస్తున్నాయి "పి డబ్ల్యు డి. ని కొంతమంది ఇలా వ్యాఖ్యానం చేస్తారు.

**శ్రీ. మెహిదీనవాజ్‌జంగ్** :

"నేను కొంచెం తెలుగులో మాట్లాడగలను గాని మంచిగా మాట్లాడలేను దయచేసి ఉర్దూలో మాట్లాడండి.

శ్రీ కె వెంకయ్య

పరవాలేదు అంతమాత్రం మీరు మాట్లాడ గలిగినప్పుడు నేను చెప్పేది అర్థం చేసుకో గలరు

శ్రీ మెహిదినవాజ్ జంగ్

దీనిలో వ్యాపారపుమాటలు ఉన్నాయి అవి ఉర్దూలోఅయితే బాగా అర్థమవుతాయి

مسٹر اسپیکر :- اگر آنریبل ممبر اردو میں تقریر کرسکتے ہوں تو اردو میں تقریر کریں۔

*Shri K Venkiah* I do not know Urdu at all, but I know a little bit of English which I cannot make appreciated by the hon. Members.

పి డబ్ల్యు డి అంటే పేపర్ వేస్టింగ్ డిపార్టుమెంటు అని దానిని తిరుగవేసి డి పి డబ్ల్యు అంటే డ్యూప్, ఫ్లన్డర్ పెల్ అని అంటారు ఇది ఒక రకంగా సార్థకనామమాఅని అనుకోవలసి వస్తుంది పి డబ్ల్యు డి ఎస్టిమేట్సులో ఆఖరున కొన్ని పద్దులు ఇముడుస్తారు అవి ఏమిటంటె ( Lumpsum, unforeseen, contingencies, miscellaneous అంటారు ) ఇవన్నీకూడా దాదాపు ఈ . న్ఫొర్సీన్ ఎక్స్పెన్సెస్‌లు మింగబడుతున్నాయి ఇవన్నీ ఎస్టిమేట్సులో ఒక విధంగా ఖర్చుపెట్టకుండా వెళ్ళిపోతాయి ఇక అక్కడ జరిగే దొంగతనాలను ఈ మొత్తాలు పూడుస్తాయి. ఇదిగాక యింకా పెద్దమొత్తాలను కూడా మింగివేయుడం జరుగుతోంది, ఒకసారి ఎస్టిమేట్సు వేసినప్పుడు మళ్ళీ రివైజ్డ్ ఎస్టిమేట్సు (Revised estimates) లేకుండా పని జరుగుటలేదు మొట్టమొదట ఎస్టిమేట్సు (Estimates) చేసినప్పుడు తరువాతవచ్చే ఎక్కువ తక్కువలు సరిపెట్టుకోవడానికి అన్‌ఫొర్సీన్ (Unforeseen) అని ఖర్చులు కొంతమొత్తం ప్రత్యేకంగా ఉంచడం జరుగుతోంది మళ్ళీ ఎందుకు రివైజ్డ్ అవుతోందంటే ఎక్కువగా కర్రప్షన్ జరుగడంవలన రివైజ్ చేయడం జరుగుతోంది ఎందుకనగా అనేకంగా చెరువులు, కుంటలు మరమ్మతు చేయవలసి వస్తోంది వీటిలో ఏ కొన్నిటినో మినహాయిస్తే మిగతా వాటికన్నింటికి రివైజ్డ్ ఎస్టిమేట్ చేయకుండా పని జరుగుటలేదు ఇప్పటికి పెద్దగా పి. డబ్ల్యు. డి ఏమిచేస్తోందోయని విచారిస్తే పి డబ్ల్యు డి ఎప్పటికప్పుడు మార్పుజరపడం మాత్రం తెలుస్తోంది 30 సంవత్సరములనుంచి నేను చూస్తోందేమంటే పి డబ్ల్యు డి లో ఇరిగేషన్ బ్రాంచిఅని జనరల్ బ్రాంచిఅని రెండు వున్నాయి ఒక్కొక్కప్పుడు ఈ రెండు కలుపుతారు ఒక్కొక్కప్పుడు ఈ రెండు విడదీస్తారు ఇవి ఎందుకో అర్థంకావడంలేదు పెద్ద పెద్ద వాళ్ళకు ఉద్యోగాలు తక్కువైనప్పుడు కొంతమంది గెజిటెడ్ ఆఫీసర్ల ఉద్యోగాలకోసం విడదీస్తారని అనుకుంటాను.

పోలీసు యాక్షన్ తరువాత చెప్పుకోతగిన ప్రాజెక్టులు గాని లేక క్రొత్తగా ఏదైన పనులు చేస్తున్నారా అంటే నాకు ఏమీ కనపడడం లేదు నైజాము ధర్మమా అంటూ నిజాంసాగరు ప్రాజెక్టు కట్టారు అప్పుడే తుంగభద్ర ప్రాజెక్టు ఓపెన్ (Open) చేయబడింది దానిని తప్పని సరిగా కంటిన్యూ చేస్తున్నారు. ఏ పెద్ద వర్క్సు ఇప్పుడు తయారయినట్లు కనబడుట లేదు. ఏదైనా తయారు అయినవంటే అవి సక్రమంగా పని చేస్తున్నట్లు కూడా కనబడదు ఉదాహరణకు వరంగల్ జిల్లాలో పాలేరు, వైరా ప్రాజెక్టులు ౨౫ సంవత్సరాలకు పైన నిర్మాణమయ్యాయి. ఆ చివక రోజుల్లో వైరాకు నలభై లక్షలకు పైగానూ, పాలేరుకు ౨౦ లక్షలకు పైగానూ ఖర్చు

పెట్టారు ప్రతి సంవత్సరము మరమ్మతులకు రు ౧౨,౦౦౦ లు పైరాకు ఖర్చు పెడు తారు ఇవన్నీ దమ్మిడీ తక్కువ కాకుండా పనులు జరుగుతున్నాయి ఈ ప్రాజెక్టులు ఎప్పుడో ఫెయిల్ అయినాయి పైరా క్రింద ౧౫,౦౦౦ ఎకరాలు సాగు చూపించారు గాని పైరా క్రింద ౧౭ వేలు, పాలేరుక్రింద ౧౦ వేలు మాత్రమే సాగవుతోంది ఇది ఏ పేటా తగ్గిపోతోంది ఇవి ఎందుకు ఫేల్ ( Fail ) అవుతున్నాయంటే ఈ ప్రాజెక్టులు ౨౦, ౩౦ సంవత్సరాల క్రిందట ఫౌండేషన్ ( Foundation ) వేసి కట్టారు ఆ రోజుల్లో వర్షపాతము ఎక్కువగాడు వుండేది కాని కాలక్రమేణ వర్షాలు తగ్గుతూ వచ్చాయి భగవంతుని మీద ఆధారపడవలసి వస్తోంది భగవంతుడు కన్ను తెరిస్తే చెరువులు నిండుతున్నాయి లేకపోతే లేదు పైరాకు మున్నేరునదిలో నుంచి ౫, ౬ మైళ్ళ కాలవ త్రవ్వి పంగిడి అనే వాగులో కలిపితే బాగుంటుంది ఈ స్కీముకు సర్వే ఎస్టిమేట్సు, ప్లాను (Survey, estimates, plan) ఎప్పుడో తయారు అయినాయి ఇవన్నీ చదలు పట్టిపోయాయి వాటినిగురించి ఆలోచించేవారు లేరు పైరా చెరువు ఎండిపోయిన సంవత్సరం మాత్రం అధికారులు వచ్చి నీరులేదని తహతహ పడతారు ఇంజన్సు (Engines) పెట్టి చెరువులో నీరు పంపు చేయాలని అంటారు గాని అట్లా చేయరు మళ్ళీసంవత్సరం నిండుతుంది దాంతోటి స్కీమ్సు అన్నీ పోతాయి దాదాపు ౨౦ సంవత్స రాలనుంచి రైతులు అష్టకష్టాలపాలవుతున్నారు ౧౫,౦౦౦ ఎకరాలున్న రైతులు మొదట్లో వీటి మరమ్మతులకు శిస్తులకు భూములు విడుదలపెట్టారు శిస్తులు దండుగబెట్టేదానికంటే నాలుగు సంవత్సరాలకు ఒకసారి ఫేల్ అగుటవల్ల చెరువు మరమ్మతుకు ఎకరానికింత అని డబ్బుకూడా ఇస్తామంటున్నారు గాని వీటిని గురించి ఎందుకు ఆలోచించరో తెలియుటలేదు అయితే ఇతరపద్దులమీద, పోలీసుమీద, కమ్యూనిస్టుల అల్లరి అణచడానికంటూ ఖర్చు పెడుతున్నారు ఇకవేశంలో అంతా కమ్యూనిస్టులేనా అని అడుగుతాను దేశములో కమ్యూనిస్టులేయితే ఈ రకంగా పని జరుగదు అల్లా కాకుండా ఈ నాడు ప్రజలంతా అన్నమో రామచంద్రాయని ఏడుస్తోంటే వారికి అన్నము పెట్టకపోగా వాళ్ళ కమ్యూనిస్టులని జైళ్ళలో పెట్టడంతప్పితే అటువంటివాటిమీద ఏమి ఖర్చు పెట్టుటకు ఆలోచించుటలేదు నేను దాదాపు నా నియోజకవర్గంలో చాలాగ్రామాలు తిరిగాను చాలాభూములు పడావాపడి ఉన్నాయి చింతలచెర్వు అనేచోటు చూశాను పోలీసుయాక్షన్ తరువాత కమ్యూనిస్టుల అల్లరులుఅంటూ అక్కడ ఏమీ పనిచేయకుండా వదలిపెట్టారు అల్లర్లు పోయిన తరువాతకూడా ఎందుకు వాటివిషయం ఆలోచించరో తెలియుటలేదు. బిల్లుపాడు అనే చెరువుఉంది దానిక్రింద దాదాపు ౧౫౦ ఎకరాలు ఆయకట్టు సాగు అవడానికి అవకాశం ఉంది కొద్ది మొత్తములో ఆ గండిని బిగించవచ్చును ఎర్రుపాలెం పట్టీలో ఎన్నద్రమ్మ చెరువులోకి కొండల్లోనుంచి నీరు వస్తుంది. దీనికి గండి బిగిస్తే కొన్నివేల ఎకరాలు సాగు అవుతుంది. మామునూరు చెరువు క్రింద ౧౦౦ ఎకరాలు సాగవుతుం ది అక్కడ ఇంకొక చెరువు వుంది దానిపేరు ఏదోవుంది దానికింద ౧౦౦౦ ఎకరాలు సాగవుతుంది అక్కడకూడా గండిఉంది. న్యాయంగా ఈ గళ్ళు అన్నీబిగిస్తే కావలసినంత ధాన్యం పండుతుంది వీటినన్నింటిని కొద్దిడబ్బుతో బిగించవచ్చును అయితే, ఈ చెరువులకు చాలా పెద్ద మొత్తాలు కావు. ఈ చిన్న చెరువులు మరమ్మతుకు ప్రభుత్వం కొంతడబ్బు యిస్తే, మేముకూడా కొంత డబ్బు ఇస్తామని ప్రజలు అన్నారు. సరిగా పంటలు లేక అవస్థపడుటకంటే ఎట్లాగో కష్టపడి మేము కూడా కొంతడబ్బు ఇస్తామని వారంటున్నారు. గాని ప్రభుత్వం ఎందుకు ఈపనులు చేయించదు ? అసలు వీటిని చేయిస్తే పటేలు, పట్వారీలు బంజరుదార్లకు నష్టం వస్తుంది వాళ్ళకు ఆఫీసర్సుతో సంబంధం ఉంటుంది. కాబట్టి ఆ పనులను చేయనివ్వరు. ఈ చిన్నచిన్న చెరువులు పదేండ్లక్రింద అయిదేళ్ళక్రింద గండ్లు పడినవి

చాలా వున్నాయి చెరువులోదట్టు భూములు నీటిలో మునిగిపోయి ఆదాయం రాకపోయినా పటేలు, పట్వారీలు బంజరుదార్ల లాభంకోసం, అట్లాగే వుంచారు ఈ రకంగా చేస్తూ చిన్న రైతులను బాధిస్తున్నారు నా ఉద్దేశం ఈ బంజరుదార్లక్రింద లేకుండా ప్రభుత్వం స్వాధీనం చేసుకోకూడదా? వాటికి కంపెన్సేషన్ (Compensation) యివ్వకతప్పదు అంటారు ఈలోదట్టు పట్టాలమీద వుంచుటకంటే ప్రభుత్వస్వాధీనంలో వుంటే వాటినిఎప్పటికప్పుడు బాగుచేయించడానికి వీలుంటుంది సైంటిఫిక్‌గా గూడా మంచిది కాబట్టి ముఖ్యంగా ఈ మరమ్మతులన్నీ చేయించడానికి మంత్రిగారిని ప్రార్థిస్తున్నాను ఓవర్సీర్లు ఏమి చేస్తున్నారంటే పైరాలో వారు ఎప్పుడూ హెడ్‌క్వార్టర్సులోనే ఉంటారు కాని కాలవ మధ్యలో సబ్–ఓవర్సీర్లను ఎందుకు పెట్టరు? వీరు వెళ్ళి అక్కడ తూములు అవ్వీ చూడరు పటేలు, నీరిడీలే చూడాలి వీళ్ళు రైతులకు మేలు చేయరు ఈ పనులన్నీ ఖచ్చితంగా చేయిస్తే నీరు సక్రమంగా అంది పంటలు బాగా పండుతాయి

ఇకరోడ్లమీద, చెరువుగట్లు, కాలవ గట్లమీదవుండే తుమ్మ, మామిడి వగైరా చెట్లకు ఎందుకు నెంబర్లు వేయించరు? ఈ చెట్లన్నింటిమీద నెంబర్లు వేయించడంవల్ల ప్రభుత్వానికి సరిగా లెక్క తెలిసి ఆదాయం వస్తుంది గాని ఆ విధంగా నెంబర్లువేస్తే అక్కడి స్టాఫ్‌కు వారి మిత్రులకు, బంధువులకు కట్టెలకు ఇబ్బంది వస్తుంది కాబట్టి ఈ చెట్లకు నెంబర్లు లేకపోతే స్వప్రయోజనాలకు ఉపయోగించవచ్చును కాలవగట్లమీద గడ్డినికూడా సకాలంలో ఎందుకు వేలం వేయరు? వేలంవేసేటప్పుడు అందరికీ తెలియపరచడం కూడా లేదు అక్కడి స్టాఫ్ వారికి పాలు కావాలి వారి గేదెలకు మేత కావాలి

వీటన్నింటిని మంత్రిగారు ఆలోచించి ప్రజలు చెప్పినది విచారించి దాంట్లో కుళ్ళును తీసివేసి ఈ పనులకు బడ్జెటులో డబ్బు ఎక్కువ ఖర్చు పెడతారని కోరుతూ నేను ఇంతటితో విరమిస్తున్నాను.

*Shri Shamrao Naik*: Mr. Speaker, Sir, My intention in bringing the cut motion is to ensure the Government's policy regarding the maintenance and repairs of tanks in our State. It is only very recently that the Government are taking interest in the matter of maintenance and repairs of tanks, and that too, in the Telangana Districts only. It is well known that these tanks, natural streams, etc., which afford irrigation facilities are already existing there, but the interest evinced by the Government in this direction is very meagre. The matter deserves much more attention than what has been paid till now. The amounts spent towards repairs and maintenance of tanks is not sufficient. If we think the matter from the point of view of GROW MOOR FOOD, I think much provision ought to have been made in the present Budget.

In Telangana Districts, it is only very recently that interest is being shown by the Government in this direction. There

are nearly 4,000 tanks besides Osman Sagar and such other major projects Curiously, it is only in Telangana that the Government has been taking so much interest during the last two years and some crores of rupees have been spent there for repairs of breaches and maintenance of tanks. I think there are many tanks and perennial streams in Marathwada and Karnataka also but no attention till now has been directed towards maintenance and repairs of these tanks. This sort of negligence on the part of the Government is telling upon the *grow more food policy* also. The Telangana districts are predominantly primary rice growing areas, while Marathwada and Karnataka areas produce wheat and jawar. If Government concentrates on repairs of breached-tanks and other sources of water supply in these Districts also, I think the Grow More Food Policy would be more successful, and our State will be self-sufficient in food The lack of interest shown by the Government in this direction, I think, should be criticised severely and most of my hon friends are of opinion that the negli gence of the Government to repair and maintain these tanks in Marathwada and other Districts of the State deserves serious attention of the Treasury Benches.

Within the last two years, 2,000 tanks have been repaired in Telangana and lakhs of acres of land have been brought under wet cultivation. Consequently, there is considerable increase in rice production, and also corresponding increase in revenue to the Government. If steps are likewise taken in the other districts of the State also, corresponding increase in revenue to Government and in the production of foodgrains will be visible.

In this connection, I would like to make one suggestion. The Government is taking interest in supplying engines and water appliances to the rice growing areas only and not to the other districts of the State. In the other districts also, some sort of help is needed most urgently. I hope that the Government would spend much more amount towards this item, and supply water appliances to the cultivators in the other districts also. The perennial streams in the districts of Marathwada, and Karnataka should be utilised for these purposes, so that most of the land now lying fallow in those districts could be brought under cultivation. I therefore request that sufficient provision be made in the budget, so that the food problem may be solved easily and our State may become self-sufficient in its resources of food materials.

There are enough streams flowing in Marathwada and Karnataka districts If these streams and rivers are utilised to the best advantage, there will be increase in food production. According to the Five Year Plan, the Major Projects in Telangana only are being paid attention to If sufficient water supply is provided to the lands in Marathwada and Karnataka which are also fertile lands, there will be increase in the yield of jawar and wheat, and much of the difficulty that is now being experienced in the matter of food supply can be easily solved.

With these suggestions, I appeal to the hon Minister in charge to pay greater attention to these problems and make suitable provision in the Budget.

*شری اباجی راؤ گوانے - مسٹر اسپیکر - میں نے جو کٹ موشن پیش کیا ہے وہ خاص مقصد کے تحت ہے - اری گیشن پراجکٹس ( Irrigation Project ) جو پانچ سالہ پلان کے تحت بتلائے گئے ہیں انکے لئے بڑی رقم خرچ کیجانے والی ہے - لیکن اسکے تحت حیدرآباد اسٹیٹ کے ایک بڑے حصہ میں جسکو مرہٹواڑہ کہتے ہیں ایسا کوئی پراجکٹ تعمیر کرنے کا منصوبہ نہیں رکھا گیا ہے جس سے مرہٹواڑہ کو کافی فائدہ پہنچے - پانچسالہ پلان کے تحت آپکو معلوم ہے کہ ۴۰ کروڑ روپیہ رکھا گیا ہے - اس کو مختلف مدات کے تحت خرچ کرنے کا مقصد ہے جسمیں سے ۲۶ کروڑ ۵۷ لاکھ روپیے اری گیشن پر خرچ ہونے والے ہیں - تقریباً ۲۷ کروڑ میں جسکا ذکر میں نے کیا ہے میجر پراجکٹ کی رقم بھی شامل ہے - اس کے تحت جو خرچ ہونے والا ہے اسے میں آپکے سامنے رکھونگا -

۱ - تنگبھدرا پراجکٹ تو بہت کچھ بن چکا ہے اور اس کا کچھ کام باقی ہے -

۲ - راجولی بنڈہ پراجکٹ کا کام بھی پروگرس ( Progress ) میں ہے -

۳ - گوداوری پراجکٹ -

۴ - دیورکنڈہ پراجکٹ اور کرشنا پراجکٹ ہیں - ان سب کا کام فائیو ایر پلان ( Five-Year Plan ) کے تحت ہورہا ہے - اسکے علاوہ محبوب نگر، بیڑ، عثمان آباد اور نلگنڈہ میں بھی پراجکٹ بنانے کی اسکیم ہے - لیکن ان تمام میجر پراجکٹس سے مرہٹواڑہ کے علاقہ کو کوئی فائدہ نہیں ہوتا - آپکو معلوم ہیکہ گوداوری سب سے بڑی ندی ہے اور یہ چار بڑے اضلاع میں سے بہتی ہے جس سے گوداوری پراجکٹ تیار ہورہا ہے لیکن اس سے مرہٹواڑہ کے اضلاع کو فائدہ نہیں ہوتا - مائینر پراجکٹس ( Minor Projects ) کے تحت عثمان آباد اور بیڑ ڈسٹرکٹ میں مسورہ پراجکٹ کیلئے ۱۹ لاکھ روپے رکھے گئے ہیں - میں یہاں یہ واضح کرنا چاہتا ہوں کہ جملہ ۴۰ کروڑ روپیوں میں سے ۲۶ کروڑ روپیے خرچ کئے جانے والے ہیں - لیکن اس میں مرہٹواڑہ کیلئے صرف ۵۰ لاکھ روپئے خرچ کئے جائینگے - یعنی مرہٹواڑہ پر فی روپیہ صرف ۴ پائی خرچ کئے جائینگے - حالانکہ آپکو

*Confirmation not received.

معلوم ہے کہ مرہٹواڑہ کا علاقہ بہت زرخیز ہے جہاں سوائے چاول کے جوار، باجرہ اور گیہوں پیدا ہوتا ہے - لیکن افسوس ہے کہ مرہٹواڑہ کے پراجکٹس پر صرف ۴ پائی کی حد تک خرچ ہوگا - میں یہ نہیں کہتا کہ چونکہ تلنگانے کے کسان گڑگڑا رہے ہیں اس لئے وہاں پر پراجکٹس تعمیر کئے جارہے ہیں اور چونکہ مرہٹواڑہ میں امن ہے اس لئے وہاں توجہ نہیں کیجارہی ہے اور نا انصافی کیجارہی ہے مرہٹواڑہ میں بڑی بڑی ندیاں بہتی ہیں جن میں پورنا ندی اور دودھنا ندی مشہور ہیں - لیکن وہاں کوئی میجر پراجکٹ ( Major Project ) نہیں ہے - آنریبل چیف منسٹر صاحب نے اورنگ آباد میں اپنی تقریر میں فرمایا تھا کہ مرہٹواڑہ کیلئے میجر پراجکٹس نہیں بنائے جاسکتے - میں پوچھتا ہوں کہ وہاں کونسے اکسپرٹس ( Experts ) بھیجے گئے تھے جنہوں نے یہ رائے دی کہ وہاں کوئی کام نہیں ہوسکتا ؟ اگر یہ صحیح نہیں ہے تو پھر ہاؤس کو اس پر غور کرنا چاہئے اور مرہٹواڑہ کے ساتھ جو نا انصافی ہورہی ہے اسکو ختم کرنا چاہئے -

مرہٹواڑہ میں جو ٹینکس ( Tanks ) ہیں انکی ریپرنگ ( Repairing ) بھی نہیں ہوتی - مرہٹواڑہ کی فرٹائل سائل ( Fertile Soil ) ہونے کی وجہ سے اسٹیٹ کے خزانہ میں وہاں سے کافی آمدنی آتی ہے - لیکن پھر بڑی پراجکٹس کے بارہ میں صرف ۴ پائی خرچ کئے جاتے ہیں - اس پر ہاؤس کو غور کرنا چاہئے جس کی میں درخواست کرتا ہوں - کیونکہ میں نہیں جانتا کہ فائیو ایر پلان ( Five Year Plan ) کے تحت کونسی کمیٹی تھی جس نے مرہٹواڑہ کیلئے ایسی رائے دی ایسی اسکیموں کی خاص ضرورت اسلئے بھی ہے کہ جب گرمی کا موسم ہوتا ہے تو مرہٹواڑہ میں پینے کا پانی تک نہیں ملتا - اور وہاں کے کسان ، مزدور اور کاشتکار یہ کہتے ہیں کہ اگر انکو پانی دیا جائے تو وہاں کی زمین سونا اگلے گی - لیکن افسوس ہے کہ وہاں کیلئے کوئی انتظام نہیں ہے - اب وقت نہیں ہے اسلئے میں اس پائینٹ ( Point ) پر کچھ زیادہ بحث نہ کرونگا - لیکن میں مکرر یہ درخواست کرونگا کہ مرہٹواڑہ میں جو ایسے حالات ہیں انکو دور کیا جائے - چونکہ وہاں کے کسان ، وہاں کے مزدور اور وہاں کے کاشتکار کوئی مانگ پیش نہیں کرتے اسلئے آپ ان کا خیال نہیں کرتے اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ ہم بھی وہی طریقہ اختیار کریں جو کہ تلنگانہ میں اختیار کیا جارہا ہے تو ہم بھی وہی کرینگے - اسلئے میں چاہتا ہوں کہ فائیو ایر پلان میں مرہٹواڑہ کیلئے کوئی نہ کوئی میجر پراجکٹ ضرور رکھا جائے - مجھے اس سے شکایت نہیں ہے کہ تلنگانہ میں کام ہورہا ہے . میں کہتا ہوں کہ آپ تلنگانہ میں اور بھی پراجکٹس کھولیں - لیکن اسکے ساتھ ساتھ مرہٹواڑہ کا بھی خیال رکھئے تاکہ جو غلہ مرہٹواڑہ سے آتا ہے وہ زیادہ سے زیادہ مقدار میں آسکے کیونکہ میں جانتا ہوں کہ ہمارے ممبرس مرہٹواڑہ سے خاص محبت رکھتے ہیں .

*Mr. Speaker* : Shri Ankush Rao.

*Shri Ankush Rao Venkat Rao* : There was some mistake about the Cut Motion and..........

*Mr. Speaker* Not the Cut Motion.

*Shri Ankush Rao Venkat Rao* On this point, I have nothing to say.

*Mr Speaker* Shri Rajalingam.

*Shri M.S Rajalingam* (Warangal). Mr. Speaker, Sir, without referring to politics and provincialism on this particular subject, I want

*An hon Member* Please speak in Hindi

*Shri M. S Rajlingam* As I have already started in English, I want to finish in English, but I can assure the House

*Shri Annaji Rao Gavane*. The hon. Member has started in English, but he can finish in Hindi.

(*Pause*)

*Shri M.S Rajalingam* · I want to draw the attention of the House towards one point. Little importance has been attached to the Minor Irrigation Projects. It had been our experience—and it is also evident from the figures we have got on hand—that certain injustice has been done to the Minor Irrigation Projects. Whereas under the Minor Irrigation Projects, we could cultivate about 1,24,000 acres within a period of ten years, we could cultivate only about 1,40,000 acres under the Major Irrigation Projects. From the figures, it is clear that what we have lost in the Minor Irrigation has not been balanced by the Major Irrigation Projects. The amounts we have been spending for the last ten years have been huge, and although these amounts may be for capital expenditure, and may, in the long run, give us something. yet, it is our feeling, Sir, that there are no immediate results, and there is much discontent. Hence it is quite essential that the Government should pay greater attention to the Minor Irrigation Projects this year and in the years to come till material results in concrete shape come forth through the Major Irrigation Projects.

The next point I want to dwell upon, is about wells. Through the P.W.D., we are having a set of contractors and these contractors have been addicted to a particular way of life. As such, they have become a part and parcel of the present administration It is desirable that this system should now cease. We are trying to have, so to say, a multi-purpose agency in each and every village and that spirit is going to be extended to the Panchayat Boards. It is quite essential that these particular contracts are taken up by the Panchayat Boards themselves, and they have only to take the assistance

given by the P W.D. It is also essential that we should now try to give grants, or subsidies, and will even go to the extent of saying that the particular Panchayat Board, or the Public Organisations, which have taken to the sinking of wells, or repairing of tanks, be given a chance of repairing them

With these two suggestions, I close my speech and I hope they will be accepted by the Government.

* شری ایم نرسنگ راؤ - (کالوا کرتی - عام) جناب اسپیکر صاحب - میں صرف ایک ھی پائینٹ ھاوس کے سامنے رکھنا چاھتا ھوں - میں اس خیال کا ھوں کہ تلنگانہ مرھٹواڑہ اور کرناٹک کو ملحوظ رکھتے ہوئے یہاں کے ہر بوند کو محفوظ کر کے اس سے استفادہ کرنا چاھئیے - اور اسکی کوشش کرنا چاھئیے کہ وہ بہہ کر کہیں بیکار ہوکر سمندر میں نہ مل جائے بلکہ اس سے زمین کی سیرابی ھو اور ھماری پیداوار بڑھے - یہ تو جیالوجسٹس ( Geologists ) اور انجینیرس ٹھیک بتاسکتے ھیں کہ کہاں پراجکٹس بنائے جاسکتے ھیں - لیکن ایک روایتی خیال یہ ھے کہ جہاں دریا کے قریب زمینات ھیں وھاں مائسچر (Moisture) کو رزرو (Reserve) کیا جاسکتا ھے اور اس سے زمینات تری کاشت کے قابل بنائی جاسکتی ھیں - عموماً بارش کا پانی جو ندی نالوں کے ذریعہ بہکر آتا ھے اسے کنٹوں اور تالابوں میں محفوظ کیا جاتا ھے - تلنگانہ میں ایسا کوئی موضع نہیں جہاں کنٹے نہوں - یہ ایک نیچرل ( Natural ) چیز ھے - نہ معلوم آجکل کے انجینیرس اور جیالوجسٹس اس بارے میں کیا خیال رکھتے ھیں - لیکن میں یہ عرض کرونگا کہ اب جو بھی قدم اٹھائیں تلنگانہ مرھٹواڑہ اور کرناٹک کا خیال کئے بغیر کام ھو تو بہتر ھے - مثلاً رائچور میں تنگبھدرا پراجکٹ کا کام کیا جارھا ھے - یہ فیمن ایریا ( Famine area ) ھے - اسکے ساتھ رایل سیما بھی ھے اور پورا فیمن بلٹ ( Famine belt ) ھے - یہاں قحط سے بچنے کا طریقہ یہی ھے کہ تنگبھدرا پراجکٹ بنایا جائے - چنانچہ حیدرآباد اور مدراس کی گورنمنٹس نے مشترکہ طور پر ایک رزروائیر ( Reservoir ) بنانا طئے کیا ھے - وہ جتنا جلد تیار ھوجائے اچھا ھے تا کہ اس قحط سے چھٹکارا ملے - دوسرے میجر پراجکٹس گوداوری سے عادل آباد اور اورنگ آباد میں بن سکتے ھیں انہیں بنانا چاھئیے - اس پر کسی کو اعتراض نہیں ھوسکتا -

شری بی - ڈی - دیشمکھ :- مسٹر اسپیکر سر - اس ھاؤس کے سامنے چند آنریبل ممبرس نے جن خیالات کا اظہار کیا وہ حقیقی واقعات تھے اور انہیں حکومت کی توجہ میں لانا ضروری تھا - آنریبل ممبر فار کلوا کرتی نے کہا کہ اس سلسلے میں مرھٹواڑہ تلنگانہ کا خیال نہ کرنا چاھئیے - جس اسپرٹ سے یہ تقریر کی گئی ھے میں اس اسپرٹ میں تقریر کرنا نہیں چاھتا - حقیقت یہ ھے کہ مرھٹواڑہ کی زمین کی زرخیزی سے کوئی انکار نہیں کرسکتا - لیکن پانچ سال سے مرھٹواڑہ میں بارش کی قلت ھے - اور گذشتہ پانچ سال میں دو مرتبہ قحط کے آثار بھی نمایاں ھوگئے - چنانچہ اس موقع پر آنریبل مسٹر فار اگریکلچر نے بھی دورہ کیا تھا - اس وقت اورنگ آباد میں قحط کے حالات تھے - آج بھی ھم دیکھتے ھیں کہ بارش کا موسم شروع ھوچکا ھے - لیکن اب تک بارش نہیں ھوئی - گرمیوں کے موسم میں مرھٹواڑہ

* Confirmation not received.

ہیں کئی مواضعات ایسے تھے جہاں سے کسانے پانی پانچ پانچ دس دس میل سے لانا پڑا ۔ دریا ۔ دودھنا اور کلنا یہ دریائیں سوکھ کر ریگستان بن گئی ہیں ۔ یہ واقعات میں ہاؤس کے سامنے اسلئے پیش کر رہا ہوں تا کہ یہ معلوم ہو کہ اگر وہاں پراجکٹس ہوتے تو کم از کم سے کسانے کو پانی کی دشواری نہیں ہوتی ۔ واقعہ یہ ہے کہ سمرحیدر آباد تلنگانہ میں ہونے کی وجہ سے یہاں کی وزارتوں کے سامنے تلنگانہ ہی کا سوال رہتا ہے ۔ ہر دور میں یہاں کی وزارتوں کا یہی حال رہا ۔ مرھٹواڑہ پر زیادہ توجہ نہیں دی جاتی ۔ مرھٹواڑہ کی زمین زرخیز ہے اور سونا پیدا کرسکتی ہے ۔ ہندوستان کی کوئی زرعی پیدا وار ایسی نہیں جو مرھٹواڑہ میں نہ پیدا ہوسکتی ہو ۔ ہر قسم کا میوہ تک مرھٹواڑہ میں پیدا ہوسکتا ہے ۔ لیکن یہاں پانی کی قلت ہے جسکی وجہ سے کسان مایوس ہے ۔ آپ اس سے اندازہ لگاسکتے ہیں کہ دریا ریگستان بن چکے ہیں ۔ آندھرا میں جن دریاؤں پر بڑے بڑے پراجکٹس بن رہے ہیں وہ سب دریائیں مرھٹواڑہ سے آتی ہیں ۔ یہ کہا گیا کہ تلنگانہ کی زمین بنجر ہے اور پانی کو جذب نہیں کرسکتی ۔ لیکن تلنگانہ سے زیادہ بنجر زمین مرھٹواڑہ کے کچھ حصوں میں ہے ۔ اورنگ آباد و ضلع بیڑ کا سرحدی علاقہ اور عثمان آباد کے سرحدی علاقے کی وہ حالت ہے جو تلنگانہ کی ہے ۔ مرھٹواڑہ کے ان چار اضلاع میں جو بمبئی اور برار کی سرحد سے ملے ہوئے ہیں وہاں بھی یہی حالت ہے ۔ دیہی مرھٹواڑہ میں پانی کی قلت رہتی ہے ۔ اس لئے میں اس جانب ٹریژری بنچ کے ارکان کی توجہ مبذول کراتے ہوئے یہ کہونگا کہ فائیو ایر پلان ( Five-Year Plan ) کے تحت بھی اس جانب زیادہ سے زیادہ توجہ کرنے کی ضرورت ہے ۔

شری شیش راؤ مادھو راؤ واگھمارے ( تلنگہ ) اسپیکر سر ۔ مجھے دو تین باتیں عرض کرنی ہیں ۔ کانگرس گورنمنٹ کو آئے بہت تھوڑا عرصہ ہوتا ہے ۔ اس عرصہ میں یہ توقع نہیں کرسکتے کہ پورا کام مکمل ہوجائے ۔ ہمارے ایک آنریبل ممبر نے کہا کہ پراجکٹس کے معاملے میں تلنگانہ مرھٹواڑہ اور کرناٹک اس طرح نہیں دیکھنا چاہئے ۔ بلکہ اسکیموں کو دیکھنا چاہئے ۔ اگر ہم تلنگانہ میں ہوتے تو ہمیں ایسا ہی کرنا پڑتا لیکن چونکہ ہم مہاراشٹر کے ہیں اسلئے ہمیں اپنے مقام کیلئے بھی غور کرنا پڑتا ہے ۔ ہم دیکھتے ہیں کہ عثمان آباد اور بیڑ کیلئے تو ۵۰ لاکھ روپئے رکھے گئے ہیں لیکن بیدر کیلئے کچھ بھی نہیں ۔ اسے بھی کسی پراجکٹ میں موقع دیا جانا چاہئے ۔ میں آنریبل منسٹر سے کہونگا کہ وہاں پانی کی قلت ہے ۔ سڑکیں برابر نہیں ہیں ۔ اسطرف گورنمنٹ کو دھیان دینا ضروری ہے ۔

دوسری بات جو میں کہنا چاہتا ہوں وہ یہ ہیکہ گورنمنٹ گتہ داروں کو جو کام دیتی ہے اسکی آدھی رقم گتہ دار اپنی جیب میں اتارلیتے ہیں ۔ گتہ لینے سے پہلے جن گتہ داروں کو ادھر ادھر رقم مانگنا پڑتا تھا وہ بعد میں ۵-۵ بنگلے بنالیتے ہیں ۔ ظاہر ہے کہ وہ اس رقم میں سے اپنا کافی منافع حاصل کرلیتے ہیں ۔ ہماری حکومت تیں مہینے میں اس طرف کافی دھیان دے سکتی تھی ۔ گورنمنٹ کی برابر نگرانی نہ ہونے کی وجہ سے کئی اسکیمیں فیل ( Fail ) ہورہی ہیں ۔ مثلاً تلنگہ سے بھالکی تک ایک سڑک بن رہی ہے وہ میرے بچپن میں بھی بن رہی تھی جوانی میں بھی بنتی رہی اور شائد میرے بڑھاپے ۔

میں بھی ستی ہی رہیگی - میں کہونگا کہ آخر یہ کب تک ستی رہیگی - اس ہاؤس کی ریکارڈری میں جتنے روپئے لگائے گئے ہیں اگر آدھے پیسے بھی اس سڑک پر صرف کئے جاتے تو وہ سڑک کبھی کی تیار ہوجاتی - احمد پور ناندیڑ کی ایک سڑک پر پل ٹوٹ گیا ہے - اور حالت یہ ہے کہ کوئی گربھو استری ( गर्भवती स्त्री ) اس پل پر سے گزر نہیں سکتی - یا را کے سمے ( समय ) وہاں ۱ - ۱ ہزار ملک جمع رہتی ہے - دو سال ہوگئے ہیں لیکن ابھی تک پل تعمیر نہیں ہوا - پی - ڈبلیو - ڈی اس پر دھیان نہیں دیتا - میں آنریبل منسٹر سے یہ عرض کرونگا کہ ملگنہ کو انڈمان نہ بنایا جائے - سڑک مکمل کی جائے اور مرہٹواڑہ کے مسئلوں پر بھی غور فرمایا جائے -

شری داور حسین (نظام آباد)- مسٹر اسپیکر سر - یہ عجیب بات ہے کہ آج تک ہم ہاؤس میں یہ سنتے آئے ہیں کہ حیدرآباد کا مسئلہ تلنگانہ کا مسئلہ ہے لیکن آج ایک نئی بات معلوم ہو رہی ہے کہ تلنگانہ کے مسئلہ کی رٹ لگانے والے مرہٹواڑی کی بات بھی کرسکتے ہیں - میں یہ کہونگا کہ اگر ہمارے آنریبل ممبرس ہر جب کو اس طریقہ سے پیش کریں کہ یہ کسی خاص ضلع ، کسی خاص تعلقہ ، یا کسی خاص مقام کا مسئلہ ہے تو یہ ٹھیک نہ ہوگا - البتہ مجموعی طور پر مجموعی ضروریات کو دیکھتے ہوئے تعمیری نقطہ نظر سے امور پیش کئے جائیں اور ہاؤس کو مطمئن کیا جائے کہ فی الواقعی وہاں کی ضروریات اسقدر اہم ہیں کہ بجٹ کا ایک بیشتر حصہ اس پر صرف کیاجانا چاہئے تو میں پہلا شخص ہونگا جو اسکی تائید کرونگا اور ہم دوسرے کام کو روک کر ان ضروری امور کی طرف توجہ کرینگے - لیکن اگر اس طریقہ سے ہم سوچیں کہ یہ مرہٹواڑی کا مسئلہ ہے ، نظام آباد کا مسئلہ ہے یا گلبرگہ کا مسئلہ ہے تو شائد ہم گروپ میں بٹ جائینگے اور مسائل کبھی حل نہیں ہوسکینگے - ہمارے لائق دوست جنہوں نے ایک موضع کے مسئلہ کو مرہٹواڑہ کے مسئلہ کی حیثیت سے پیش کیا ہے ، ان سے میں کہونگا کہ اگروہ جس ضلع کی ضرورت کو پیش کرنا چاہتے ہیں وہاں کی کسی خاص ندی پر پراجکٹ بنانے کے متعلق کوئی ٹھوس تجویز پیش کرتے یا وہاں کسقدر رقبہ زیر کاشت لایا جاسکتا ہے اس کا اطمینان اگر ہاؤس کو دلاتے .. .

شری بی - ڈی - دیشمکھ - تو کیا آنریبل ممبر کے خیال میں وہاں کوئی ندی نہیں ہے ؟

شری داور حسین - آنریبل ممبر نے پیش نہیں کیا -

شری شیش راؤ واگھمارے - کیا ملگنہ میں کوئی سڑک نہیں ہے ؟

شری داور حسین - میں ابھی ریزروائر ( Reservoir ) کے مسئلہ پر آرہا ہوں - اس وقت . . . .

شری شیش راؤ واگھمارے - تقریر کوصحیح اسپرٹ میں لیا جائے - خواہ مخواہ غلط فہمی پیدا کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے -

شری داور حسین - ریزروائر کےسلسلہ میں اوسکو جسطرح پیش کرنے کی ضرورت ہے اوس پر غور کرکے اگر مواد پیش ہوتا اور یہ بتایا جاتا کہ کسی پراجکٹ کے لئے پانی

کی وادمی کافی ہے یا وہاں کے زمینی حالات اچھے ہیں تو میرا خیال ہے کہ یہ ٹھیک ہوتا ۔ اگر کافی مواد پیش کیا جاتا تو ۔

**ایک آنریبل ممبر** ۔ کافی مواد سے کیا مطلب ہے ؟

**شری داور حسین** ۔ اسکے بعد میں ایک ضروری نقطہ نظر سے اس مسئلہ پر توجہ دلاؤنگا وہ یہ کہ نظام ساگر پراجکٹ کا جو پانی ڈپارٹمنٹ سے وہاں کی ضروریات اور کاشت کرنے کے لئے دیا جاتا ہے اس سلسلہ میں میں یہ محسوس کرتا ہوں کہ باوجود حکومت کی کوششوں کے محکمہ زراعت محکمہ مال اور محکمہ آبپاشی میں فی الوقت تعاون نہیں ہو رہا ہے ۔ اسکی وجہ سے رعایا پریشان ہے اگرچہ ایک بڑی حد تک کافی رقبہ زیر کاشت آیا ہے ۔ بعض رقبے ایسے ہیں جہاں رعایا نے کاشت تو کی مگر بعد میں معلوم ہوا کہ نظام ساگر کا پانی اتنی سب اراضی کی ضروریات کے لئے کافی نہیں ہوسکتا ۔ لہذا صرف ۵۰ ہزار ایکر کی حد تک پانی دیا جائیگا ۔ نہروں کے سلسلہ میں یہ چیز مقرر کردیگئی ہے کہ اس سے زیادہ پانی نہ دیا جائے ۔ کاشتکاروں کی فصلیں پانی نہ ملنے کی وجہ سے تلف ہو رہی ہیں ۔ اسلئے ایسا انتظام کرنا چاہئے کہ رعایا کو پانی مل سکے اور وقت پر مل سکے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ حکومت کے جملہ محکمے آپس میں تعاون عمل کرکے رعایا کو پانی دیسکتے ہیں ۔ میں آنریبل صدر المہام تعمیرات سے عرض کرونگا کہ ہمارے بہت سے تالوں کا پانی بیکار جاتا ہے انکو روک کر پانی دینے کا انتظام کیا جانا چاہیئے ۔ ممکن ہے کہ رعایا کی طرف سے پانی رائیگاں کرنے میں زیادتیاں ہوئی ہوں لیکن حکومت کے عہدہ داروں اورسلوس میں ( Sluicemen ) کی طرف سے پانی دینے کے سلسلہ میں ناجائز مطالبات کئے جاتے ہیں ۔ اسلئے ہم کو اسکے متعلق ایک ایکٹ لانا چاہئے جسکے ذریعہ سے ان چیزوں کی روک تھام ہوسکے اور پانی کو زیادہ سے زیادہ مفید طور پر کام میں لایا جاسکے ۔

* **شری مہدی نواز جنگ** ۔ عالیجناب صدر ۔ جو کٹ موشنس پیش کئے گئے ہیں ان سے مجھے دلچسپی ہے اور ان سے مجھے پوری ہمدردی ہے ۔ مجھے اگر شکایت ہوسکتی ہے تو خود سررشتہ فنانس سے جس نے ہمارے ۲۱ کروڑ کے مطالبہ کو گھٹا کر ۱۰ کروڑ کردیا ۔ لیکن جو مالی مشکلات ہیں وہ ہم سب پر روشن ہیں ۔ تعمیرات کے صیغہ کی سود مندی اور اوسکی جو خدمات عوام سے متعلق ہیں ان کا لحاظ کرتے ہوئے جتنا بھی روپیہ دیا جائے وہ کم ہوگا ۔ عرض یہ کہ ان کٹ موشنس کے ضمن میں مجھے جو احساس ہو رہا ہے اور جو مسرت اور خوشی ہو رہی ہے وہ اس چیز سے ہو رہی ہے کہ اس ایوان کے ہر رکن نے تعمیرات کے شعبہ میں خاص دلچسپی لی ۔ اور کیوں نہ ہو ملک کی ترقی اس صیغہ کی کارگزاریوں سے متعلق اور وابستہ ہے ۔ میں سلسلہ وار ان کٹ موشنس کے متعلق جن پر بحث ہوئی ہے مختصراً عرض کرنے کی اجازت چاہتا ہوں ۔ آنریبل رکن راجہ رام صاحب نے جن خیالات کا اظہار فرمایا ہے اسکے متعلق مجھے اس امر کی وضاحت کرنے دیجئے کہ ورک شاپ میں جنگ کے بعد کام میں کمی ہوئی ہے لیکن جہاں تک ان کی پارٹی کا تعلق ہے وہ یہ سنکر مطمئن ہوجائینگے کہ وہ سب امینیٹیز ( Amenities )

*Confirmation not received.

ورکشاپ کے ملازمین کو دی گئی ہیں اور اس بات کی کوشش کی جا رہی ہے کہ ورکشاپ کو اس طرح کام میں لایا جائے کہ ہمارے محکمہ جات کی ضروریات پوری ہوں۔ لیکن اس سلسلہ میں میں ایسے معلومات بہم پہونچا سکتا ہوں جن سے واضح ہوگا کہ ہماری ورکشاپ اپنی کارکردگی میں ترقی کر رہی ہے۔ اس سلسلہ میں واٹر ورکس کے مزدوروں کے متعلق بھی کہا گیا ہے۔ میں یہ کہنے کے قابل ہوں کہ بڑی حد تک انہیں مستقل کردیا گیا ہے رہا سوال سڑکوں پر کام کرنے والے گینگ میں کا تو میں یہ کہونگا کہ ان کو رخصت کی سہولت دیگئی ہے۔ اور ۲۴ ہزار سے زیادہ کی آبادی میں رہنے والوں کے لئے کرایہ مکان دینے کا تصفیہ کیا گیا ہے۔ جہاں تک ان کے پراویڈنٹ فنڈ ( Provident Fund ) کا تعلق ہے وہ ہمدردی کے قابل ہیں۔ اس کی طرف ضروری قدم اٹھایا جا رہا ہے۔ کڈم کے بارے میں ہمارے ایک معزز رکن نے جو کچھ فرمایا ہے اوس کی نسبت میں وہاں کے انجینیر متعلقہ سے دریافت کرونگا۔ کیونکہ یہ ٹکنیکل مسئلہ ہے اسلئے اسے وہاں کے جو انجینیر کارگزار ہیں ان کے علم میں لایا جائیگا۔ نارائن ریڈی صاحب نے ملدی پیٹھ کے تالابوں کی ترمیم کے متعلق متوجہ کیا ہے۔ یہ چیز میں کہونگا کہ صرف ملدی پیٹھ سے متعلق نہیں بلکہ ہر علاقہ میں یہی حال ہے۔ جتنے تالاب ہیں سررشتہ آبپاشی حتی الامکان ہر تالاب کی درستگی اور مرمت کر رہا ہے۔ ایسے تالابوں کی دوسرے تیسرے سال نگہداشت کی جاتی ہے اور جو بڑے تالاب ہوتے ہیں ان کی سال بہ سال مرمت کا انتظام کیا جاتا ہے۔ رام ریڈی صاحب نے فرمایا کہ مینٹیننس ( Maintenance ) کے متعلق رعایا سے کام نہیں لیا جا رہا ہے۔ یہ بڑی حد تک صحیح ہے۔ لیکن اون سے کام کیسے لیا جائے جب کہ اون میں طاقت جسمانی نہ ہو؟ ایسے مقامات جہاں ہر وقت نئے وقت تالابوں یا راستوں کی مرمت کی ضرورت ہوتی ہے کوآپریٹیو سوسائیٹی کی شکل میں لوگوں کو منظم کیا جا رہا ہے اور ایک اسکیم کا انتظام کیا جا رہا ہے۔ خصوصاً ایسے کاموں کے متعلق جو سال بہ سال لئے جاسکتے ہیں۔ تالابوں کی عدم نگرانی کے متعلق جو کہا گیا ہے اوس کی نسبت ضروری دریافت کی جائیگی۔

راج ریڈی صاحب نے تنگبھدرا پراجکٹ اور دوسرے بڑے کاموں کے متعلق اشارہ کیا ہے جو بالکل صحیح ہے۔ تعمیرات نے جو رقمی مطالبات کئے تھے وہ پورے مہیا نہیں کئے جارہے ہیں۔ کچھ مالی مشکلات کی وجہ سے ایسا ہو رہا ہے۔ تنگبھدرا کے لئے گزشتہ سال کے لحاظ سے ۵ کروڑ ملنا چاہئے تھا لیکن صرف ۴ کروڑ کی رقم ملی ہے۔ لیکن یہ چیز قابل شکایت نہیں ہے اس واسطے کہ جو مالی مشکلات ہیں وہ ہم سب پر عیاں ہیں۔ اسٹیمیٹس کمیٹی نے بھی غور کیا ہے۔ مجھے یہ یقین دلانا ضروری ہے کہ گورنمنٹ اس بات کی پوری پوری کوشش کر رہی ہے کہ پراجکٹس کا کام ختم کرنے کے لئے جو مدت معین کردی گئی ہے جلد از جلد ان کاموں کو اس مدت کے اندر پورا کردیا جائے۔ تنگبھدرا پراجکٹ کے متعلق یہ خیال تھا کہ سنہ ۵۵ع میں اوس کی تکمیل ہوجائیگی۔ اب اندازہ کیا جا رہا ہے کہ سنہ ۵۷ع تک یہ کام چلے گا۔ لیکن آج کل کی جو مشکلات ہیں وہ ظاہر ہیں۔ بہر حال اس کے لئے روپیہ مہیا کیا جا رہا ہے۔

آنریبل ممبر راج ریڈی صاحب نے اس طرف بھی اشارہ کیا کہ ہمیں میجر پراجکٹس کے علاوہ چھوٹے چھوٹے تالابوں کی طرف بھی توجہ دینی چاہئیے۔ یہ سوال بدیہی ہے کہ ہمارے ملک کی ضروریات کے لحاظ سے قابل بھروسہ ذرائع آب جب تک مہیا نہ کریں کامیابی نہیں ہوسکتی۔ جب تک ہم ندی کے پانی کو جمع نہ کرلیں آبپاشی کے اغراض پورے نہیں کئے جاسکتے۔ عوام کی ترقی و خوشحالی کا خیال رکھتے ہوئے ہم چھوٹے تالابوں پر بھروسہ نہیں کرسکتے کیونکہ تجربہ کے لحاظ سے یہ بات ثابت ہے کہ وہ قابل اطمینان نہیں ہیں۔ آپ سب جانتے ہیں کہ محبوب نگر کی حالیہ بارش میں ایسے تالابوں کا کیا حال ہوا۔ چھوٹے تالابوں کا یہ حال ہے کہ پانی زیادہ ہو تو کٹے ٹوٹ جاتے ہیں۔ ان تمام تجربات کے لحاظ سے جو ہمیں حاصل ہوئے ہیں یہ تہیہ کرنا پڑا کہ بڑے بڑے آب گیر بنائے جائیں۔ آپکو اس کا علم ہے کہ ہمارے ملک میں تقریباً ۳۳ ہزار تالاب ہیں ان تالابوں کے تحت ۳۳ لاکھ ایکر زمین کی کاشت ہوتی ہے۔ چار پانچ آب گیر بڑے ہیں انکے تحت ساڑھے تین لاکھ ایکر زمین کی کاشت ہوتی ہے۔ جب اور بڑے تالاب بن جائینگے تو ہمارے یہاں ۵۴ لاکھ ایکر زمین کاشت کے قابل بن جائیگی۔ ایسی اسکیمات بھی روبعمل لائی جائینگی جن سے حمل و نقل کا انتظام ہوسکے۔ نیز برقابی کے کام بھی زیر غور ہیں۔ بہر حال یہ ایسی چیزیں ہیں جو زندگی میں بڑی اہمیت رکھتی ہیں۔ انکو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ ان حالات کے تحت ہم کسی طرح بھی میجر پراجکٹس کو نظر انداز نہیں کرسکتے۔ پرانے ذرائع آب پر بھروسہ کرنا قابل اعتبار نہیں ہے۔

**شری اے۔ راج ریڈی۔** میں نے یہ نہیں کہا کہ میجر پراجکٹس پر توجہ نہ کی جائے۔

**شری مہدی نواز جنگ۔** ممکن ہے آپ کا منشاء یہ نہ ہو لیکن میں نے جو سمجھا اسکے متعلق آپ سے عرض کیا۔

آنریبل ممبر شری وینکیا نے جو تقریر فرمائی اور میں نے انکا جو سوال نوٹ کیا وہ یہ ہے کہ برآوردات و اسٹیمیٹس کی تیاری میں ایسا عمل کیا جاتا ہے جس پر بھروسہ نہیں کیا جاسکتا۔ ہمکو آیا کٹ کے جو اعداد دیئے جاتے ہیں ان میں بھی ترمیم ہوتی ہے۔ اسکے متعلق کہنا یہ ہے کہ وہ ایک تخمینہ ہوتا ہے۔ جو پیش بندی یا تخمینہ کیا جاتا ہے ضروری نہیں کہ وہ درست ہو۔ اسی لئے روائیزڈ اسٹیمیٹ ( Revised Estimate ) کا طریقہ رائج ہے۔

ویرا پراجکٹ کے متعلق یہاں جن خیالات کا اظہار کیا گیا ہے میں اسکے متعلق دریافت کرکے ضرور کارروائی کرونگا۔

آنریبل ممبرس شری نائک اور شری اناجی راؤ نے خصوصیت کے ساتھ اسکا اظہار کیا ہے کہ حکومت کی توجہ زیادہ تر تلنگانے کی طرف مائل ہے اور وہ مرہٹواڑہ کی ضرورتوں کو نظر انداز کرتی ہے۔ میرے لئے یہ کہنا مشکل ہے کہ میں تلنگانے کا ہوں یا مرہٹواڑہ کا۔ اپنے وطن کے ہر حصے کو خواہ وہ تلنگانہ ہو یا مرہٹواڑہ میں یکساں

سمجھتا ھوں ۔ جو جانے ھیں وہ اس سے واقف ھیں کہ ان مقامات سے میرا کیا تعلق ھے ۔ میرے لئے یہ ممکن نہیں ھے کہ میں تلنگانے یا مرھٹواڑے کے ساتھ تعاون کروں ۔

برقابی اسکیم کے متعلق بھی کہا گیا اور کشمیر کا حوالہ دیا گیا ۔ کشمیر کو ھالس ویسٹرن گھاٹ کی وجہ سے قدرتی وسائل حاصل ھیں ۔ ھمارے یہاں بھی اکثر اضلاع مثلا ناندیڑ او ربھی وغیرہ میں بجلی کا انتظام کیا گیا ھے ۔ یہ کہنا کہ بمبئی میں بجلی سستی ھے اسی طرح یہاں بھی بنانا چاھئے درست نہیں ھے ۔

کہا گیا ھے کہ مرھٹواڑے میں تالاب کیوں نہیں بنائے جاتے ۔ مرھٹواڑے میں بھی تالاب بنانے کے اسکیمس تیار ھیں ۔ ان میں سوداوا گو ۔ گھاٹ نسورہ ۔ پورنا ۔ کملی ۔ تلول ۔ نسورہ اور جاجا پور میں کام ھو رھا ھے ۔۔۔۔۔۔

**شری گوپال شاستری شنکر دیو (مدھول)** کیا مرھٹواڑہ کے ان اسکیموں کو پانچ سالہ پروگرام میں شریک رکھا گیا ھے یا ان کے لئے نسبے نہیں رکھے گئے ؟ تالابوں کی اسکیم کس لحاظ سے بنائی جاتی ھے ؟

**شری مہدی نواز جنگ** ۔ معاشی اور عوامی مفاد کو پیش نظر رکھکر اسکیم بنائی جاتی ھے ۔ اور جب اسکیم تیار ھو جاتی ھے تو اسکو جانچا جاتا ھے اور ماھرین سے مشورہ کیا جاتا ھے اگر اس میں معاشی مفاد نہ ھو تو ایسی اسکیم پر عمل نہیں کیا جاتا ۔

اراضیات کا معاوضہ سوداوا گو کی اسکیم کے لئے (۸٦٦) روپیہ فی ایکر ، کھوڑ کے لئے ایک ھزار روپیہ ، نسورہ کے لئے (۱۲۲۰) روپیہ ، پورنا کے لئے (۷۲۰) روپیہ ، کملی کے لئے (۳۰۰۰) روپیہ ، اور جاجا پور کے لئے (٦۸۰) روپیہ مقرر کیا گیا ھے ۔۔۔۔۔۔۔

**شری گوپال شاستری شنکر دیو** ۔ کیا پورنا کی اسکیم کو ۱۰ سالہ اسکیم میں رکھا گیا ھے ؟

**شری مہدی نواز جنگ** ۔ اس وقت میں جو عرض کر رھا ھوں وہ اوس سوال کا جواب تھا جو شری انا جی راؤ اور سری نائک نے فرمایا تھا ۔ مرھٹواڑہ کے کاموں میں کسی قسم کا تامل نہیں کیا جاتا ۔ وہ اسکیم ھاتھ میں لی جا رھی ھے ۔ بعض چیزیں ھیں جو رکاوٹ پیدا کرتی ھیں ۔

دوسری چیز یہ ھے کہ مرھٹواڑہ کے حالات اور مرھٹوں سے میں خوب واقف ھوں ۔ ۔ ۔

**شری گوپال شاستری شنکر دیو** ۔ کیا ٹکنیکل انجینیرس کی رائے میں مرھٹواڑہ ایسا مقام نہیں ھے جہاں پراجکٹس بنائے جائیں تو کافی اور زیادہ سے زیادہ فائدہ ھوسکے ؟

شری مہدی نواز جنگ - مرہٹواڑی کی زمین نہایت اچھی ہے - مشہور ہے کہ وہاں کی اصناف سونا اگلتی ہیں - دیہاتوں کی کاشت ہو سکتی ہے ناسک کے کام کے متعلق اطلاع دیگئی ہے کہ وہ اکنامک ( Economic ) پراجکٹ نہیں تھا - جہانتک مجھے علم ہے ناسک کا کام اسی طرح چلایا گیا جس طرح اور کام ہوگا - دوسری چیز جو پیش نظر رکھنا ضروری ہے وہ یہ کہ ملک کے ہر حصہ میں وہ چیزیں نہیں پیدا کی جاسکتیں جو کسی خاص حصہ میں پیدا کی جاسکتی ہیں مثلاً گنٹور میں بہترین چاول ہورہا ہے - مرہٹواڑی میں جوار اور گیہوں - تلنگانے میں چاول ہورہا ہے . . . .

شری وی۔ ڈی۔ دیشپانڈے - نگر ضلع میں جو فیمین ورک کنال سسٹم ہے پٹھن گنگا پور میں کیا ایسی اسکیم رائج نہیں کی جاسکتی ؟

شری مہدی نواز جنگ - وہاں گوداوری کے نالے ایسا ہوا - پمپنگ کے ذریعہ پانی دیا جاتا ہے اور کاشت ہوسکتی ہے - اگر یہاں بھی پمپنگ کے ذریعہ کاشت کی جائے تو (۲) روپیہ کے حساب سے لگان دینا پڑیگا - اسلئے نہیں کیا گیا ہے - میں اس کے لئے تیار ہوں - اگر دیشپانڈے صاحب اسکے متعلق معلومات بہم پہنچائیں اور مناسب مشورہ دیں تو میں ڈپارٹمنٹ کے لوگوں سے کنسلٹ ( Consult ) کرونگا۔ میں نے اسپیکر صاحب اسمبلی کو لکھا ہے کہ وہ کانفرنس طلب کریں تا کہ ایسی اسکیموں کے بارے میں مشورہ کیا جاسکے -

نرسنگ راؤ صاحب نے کہا کہ تلنگانے کے جیسے حصے میں کنٹے اور تالاب ہیں لیکن مرہٹواڑی میں تالابوں کی کمی ہے - اسکے متعلق کہنا یہ ہے کہ تلنگانے کی زمین میں نشیب و فراز ہے - قدرتی طور پر زمین کچھ ایسی واقع ہوئی ہے کہ یہاں آسانی سے آب گیر بنائے جاسکتے ہیں اور مرہٹواڑی کی زمین مسطح ہے -

Black cotton soil is very good, but at the same time for purposes of foundation, it is very expensive; that is why cost of construction goes up very high.

شری راج لنگم صاحب نے کہا کہ تالابوں کی تعمیر کا کام عوام کے حوالہ کیا جانا چاہئے - چھوٹے تالابوں کی حدتک ایسا ہوسکتا ہے - جہاں کہیں اسکا موقع ملے کوشش کی جائیگی -

تلنگانے کے کسان کے تعلق سے میں یہ کہونگا کہ تلنگانے کا کسان زندہ دل ہوتا ہے وہ ہرگز مایوس نہیں رہتا - وہ خوش مزاج ہوتا ہے -

نلگنڈہ کے تعلق سے جس پل کے ہونے کی شکایت کی گئی ہے میں پہلے بھی اسکے متعلق سن چکا ہوں - اس پل کا کام پورا ہوچکا ہے - تین مہینے میں یا ممکن ہے کہ اس سے پہلے ٹرافک کے لئے وہ کھولدیا جائیگا

معزز رکن داؤد حسین صاحب نے جو تکالیف بیان فرمائے ہیں انکو آسانی رفع کیا جاسکتا ہے - اگر نظام آباد کی اسکیم تکمیل پا جائے تو اس طرح آرمور کے رقبہ تک پانی کی قلت کو دور کرنا کوئی بڑی بات نہیں ہے -

میں سمجھتا ہوں کہ میں نے ہاؤس کا کافی وقت لیا ہے اور بہت سے مسائل ڈسکس ہونے والے ہیں اس لئے اب میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

**شری وی - ڈی - دیسپانڈے** - میں یہ معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ بھیما ندی پر پل نہ ہونے کی وجہ سے بہت سے لوگ حادثہ کے شکار ہوئے - جب میں وہاں گیا تھا تو وہاں کے کارکنوں نے مجھے یہ بتلایا - کیا آنریبل منسٹر اسکی وضاحت فرمائینگے ؟

**شری مہدی نواز جنگ** - کاگنہ ، بھیما اور اسور وغیرہ پر پل بنانے کے لئے اسکیم گورنمنٹ آف انڈیا کو بھیجی گئی تھی اور وہ منظور ہوکر واپس آگئی ہے - اسلئے بھیما پر پل بن جائیگا -

**شری شیش راؤ واگھمارے** - کیا آنریبل منسٹر یہ بتلاسکتے ہیں کہ ناندیڑ کے پل کے متعلق کیا ہوا ؟

**شری مہدی نواز جنگ** - مجھے علم نہیں ہے - نوٹس چاہئیے -

**مسٹر اسپیکر** - پہلا کٹ موشن سری کے - وی - نارائن ریڈی کا ہے -

*Demand No.* 11 . *Other Revenue Expenditure Financed from ordinary Revenue Works for which no capital Accounts are kept*—(Rs 52,82,000).

*Shri K V. Narayan Reddy* Mr Speaker, Sir, I beg leave of the House to withdraw my Cut Motion to Demand No. 11.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

*Shri K. Ram Reddy* Mr Speaker, Sir, I beg leave of the House to withdraw my Cut Motion to Demand No. 11.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn

*Demand No.* 63 · ' *Works and Establishment* '— (Rs. 1,62,64,000)

*Shri G Rajaram*: Mr. Speaker, Sir, I beg leave of the House to withdraw my Cut Motion to Demand No. 63.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

*Demand No.* 89 : ' *Construction of Irrigation, etc , works* '— (Rs. 3,73,81,000)

*Shri G. Rajaram* · Mr. Speaker, Sir, I beg leave of the House to withdraw my Cut Motion to Demand No. 89.

The Motion was, by leave of the Huose, withdrawn.

ایک آنریبل ممبر - یہ بالکل جھوٹ ہے - ........

**شری ورکانتم گوپال ریڈی** - وہاں ابھی کے معاملات چلتے ہیں - دوسروں کے معاملات نہیں چلتے - میں نلگنڈے کا ہوں اسلئے مجھے وہاں کے حالات معلوم ہیں - ہم جب کبھی ان باتوں کو روکنے کی کوشش کرتے ہیں تو چوکیداروں کو ختم کردیا جاتا ہے - چوکیدار - صحرا دار جنگل میں جانے کےلئے تیار نہیں ہوتے - سرکاری عہدہ‌دار بھی بغیر پولیس کے جانے کےلئے تیار نہیں ہوتے - جو کچھ ہو رہا ہے اسکا میں ہماری نظروں کے سامنے ہے- پیدا وار پیدا کرنے کی بجائے فصلوں کو جلا دیا گیا ہے -

رشوت کے متعلق کہا جاتا ہے کہ اس محکمہ میں رشوت لی جاتی ہے - میں اسکو ماننے کےلئے تیار ہوں مگر یہ تو غیر سماجی عناصر کی وجہ سے زیادہ ہوگئی ہے - دولاکھ سے زیادہ بغیر لائسنس کے دوکانات قائم کئے گئے - پولیس ایکشن کے پہلے کی گورنمنٹ یہ چاہتی تھی کہ کم سے کم دوکانات رکھنا چاہئیے اور جتنا جلد ہوسکے آبکاری کے سررشتہ کو ختم کرنا چاہئیے - اسوقت سے غیر سماجی عناصر کی جدوجہد شروع ہوئی اور دوکانات کی تعداد بڑھنے لگی - ہر محلہ میں دوکان ہر گلی میں دوکان چنانچہ ہر جگہ‌اور ہر مقام پر دوکان کھلنے لگے -

**شری وینکٹ رام راؤ** - کیا پولس ایکشن سے پہلے اس محکمہ میں رشوت نہیں لی جاتی تھی ؟

**شری ورکانتم گوپال ریڈی** - میں نے یہ تو نہیں کہا -

***شری جے - رام ریڈی** - اسپیکرسر - جنگلات کے تعلق سے بہت کچھ کہا گیا ہے - میں ان لوگوں میں سے نہیں ہوں جو یہ کہتے ہوں کہ جنگلات کے محکمہ میں خرابیاں نہیں ہیں - میں کہونگا کہ خاصکر پولیس ایکشن کے بعد سے جنگلات کا محکمہ مائل بہ ترقی ضرور ہے - نرسا پور تعلقہ کی حدتک جہاں سے میں منتخب ہوکر آیا ہوں میں کہہ‌سکتا ہوں کہ غیر سماجی عناصر نے بعض لوگوں کی ہمت افزائی کی ہے اور انکی ہمت افزائی کی وجہ سے ۳۰ ہزار درخت تباہ ہوئے ہیں - اسبارے میں تحقیقات کی جائے تو حقیقی تعداد معلوم ہوگی کہ کسقدر درخت تباہ ہوئے ہیں - یہ نہیں کہا جاسکتا کہ رشوت کا انسداد نہیں ہوا ہے - لیکن میں یہ کہونگا کہ یکدم رشوت ستانی کا انسداد ہو جائے یہ ممکن نہیں ہے - اسقدر تھوڑے عرصہ میں اسکی توقع کرنا صحیح ہوگا ایک قابل آنریبل ممبر نے فرمایا کہ نرسا پور میں ایک سو ایکر کے رقبہ میں جنگلات تباہ ہوئے ہیں - شائد معزز رکن کو غلط فہمی ہوئی ہے - جس جنگل کا ذکر کیا گیا ہے وہ جنگل کا علاقہ نہیں ہے - وہاں صحرا بندی نہیں ہوئی بلکہ محکمہ مال نے لکھا تھا کہ یہ زمینات پٹے پر دئے جائیں - چیدہ چیدہ چوبینہ کاٹا گیا ہے - وہاں جو چوبینہ کاٹا گیا اس کا پنچنامہ کیا گیا ہے - اسلئے یہ کہنا کسی طرح صحیح نہیں ہے -

دوسری بات یہ ہے کہ جنگلات کی جانب سے ۲۹ مواضعات میں جو صحرا بندی ہوئی ہے وہ مواضعات سے ایک فرلانگ کے فاصلہ سے کی جا رہی ہے جسکی وجہ سے

* Confirmation not received.

مواصعات کے باسدوں کو تکلیف ہو رہی ہے ۔ میں مسٹر صاحب متعلقہ سے درحواست کرونگا کہ جنگلات کی صحرا بندی ایک یا دو میل کے فاصلہ سے کی جائے تاکہ وہاں کے باشندوں کو تکلیف نہ ہو ۔ مواصعات قریب ہونے کی وجہ سے عملی طور پر یہ ہوتا ہے کہ مواصعات کی بکریاں جو جنگل میں آجاتی ہیں تو چوکیدار ان کے لئے جرمانہ لیکر بکریوں کو چھوڑ دیتے ہیں ۔ اسکا انسداد اس طرح کیا جاسکتا ہے کہ تین چار سال کے جنگل میں چرنے کی اجازت دیہاتی چاہئے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ اس سے موجودہ رشوت ستانی کا انسداد ہو جائیگا ۔ اور یہ بھی معلوم ہوسکے گا کہ ہم قانون کو کس حدتک مانتے ہیں ۔ اگر ان احکام سے فائدہ ہو تو اس حکم کو بل کی سکل میں لا کر سطوری لے سکتے ہیں ۔

آبکاری کے تعلق سے جیسا کہ میرے دوست نے فرمایا کہ دوکانات بہت کم ہیں زیادہ سے زیادہ دوکانات ہوں تو زیادہ سے زیادہ رقم آئیگی لیکن کچھ مدت کے بعد یہ دوکانات بھی ختم ہو جائینگے ۔ میرا خیال یہ ہے کہ جتنے بھی چوری کے دوکانات پر سیندھی بیچی جا رہی ہے بیچنے کے عملے کی غفلت کی وجہ سے ایسا ہورہا ہے ۔ میرے کہنے کا مطلب یہ ہے کہ حالات کے لحاظ سے نیچے کے عہدہ داروں کو بدلنا چاہئے ۔ کتنے بھی احکام نکالے جائیں اس پر عمل نہ ہو تو اصلاح نا ممکن ہے ۔ میں مسٹر صاحب سے متوقع ہوں کہ وہ اس کا انتظام کرینگے کہ عملے کے خیالات کی اصلاح ہو ۔ . . . . . . . .

مسٹر اسپیکر ۔ اب آٹھ بج چکے ہیں ۔ چونکہ میں پہلے ہی اعلان کرچکا ہوں کہ ۸ بجے اجلاس کی کارروائی ختم ہوگی اسلئے اب هاؤس برخاست ہوگا ۔

ایک چیز اور میں هاؤس کے علم میں لانا چاہتا ہوں وہ یہ کہ پہلے سے جو نوٹس بھیجی گئی ہے اسکے لحاظ سے کل ۲ بجے سے ٹائم رکھا گیا ہے ۔ لیکن وہ نوٹس کیسلڈ ( Cancelled ) سمجھی جائے ۔ کہیں غلط فہمی نہ رہے اسلئے میں دوبارہ کہہ رہا ہوں کہ کل ہم نو بجے یہاں جمع ہونگے ۔ اس بارے میں غلط فہمی نہ ہونی چاہئے ۔

ڈاکٹر چنا ریڈی ۔ کوئسچن آور کب سے رکھا جائیگا ؟

مسٹر اسپیکر ۔ کوئسچن آور تو دو بجے ہی سے رکھا جائیگا ۔ کل شروع ہی میں مسٹر متعلقہ آج کی تقریروں کا جواب دینگے ۔

**The House then adjourned till Nine of Clock on Saturday, the 28th June, 1952**